جب موسم گل کی شگفتہ صبح کی تجلیوں میں "ملکہ بہار" جو رنگینیوں، خوشبوؤں اور نغموں کی جان ہے، اپنا ستار بجاتی ہے۔ کائنات میں زندگی کی ایک لہر دوڑتی ہے ........ پھول کانپنے لگتے ہیں.... .... اور اپنی پنکھڑیوں کو کھول دیتے ہیں....... یہاں تک کہ موسیقی کی مسلسل لہریں اُن میں روح دوڑا دیتی ہیں۔

"ملکہ بہار" ستار بجاتے بجاتے مدہوش ہو جاتی ہے اور باغ کی روش پر ٹہلنے لگتی ہے۔

اس عالم میں وہ جس پھول کو توڑ کر بوسہ دیتی ہے" وہ بلبل" بن کر چہچہانے لگتا ہے۔!!!

# میں خوش رہنا چاہتا ہوں

میری تمنا ہے کہ میں ہمیشہ خوش رہوں۔

"دولت" نجس ہے اُسے چاہتا نہیں۔

"آرام" پیش خیمہ اُدبار ہے اُسے پسند نہیں کرتا۔

"زمانہ" غدار ہے اُس کی موافقت مجھے قبول نہیں۔

اور پھر بھی خوش رہنا چاہتا ہوں۔

تجھے سخت حیرت ہو گی کہ یہ کیسا عجیب انسان ہے" اسباب خوشی سے نافر ہے۔ اور خوش رہنا چاہتا ہے۔!

اے برادر! میں تجھے دیر تک حیرت میں رکھنا نہیں چاہتا۔ راز کے چہرہ سے نقاب اٹھاتا ہوں۔ متوجہ ہو جا۔

سُن مجھے اُس خوشی کی تلاش ہے جو دل کے ٹوٹ جانے سے پیدا ہوتی ہے اور بہتے ہوئے آنسوؤں کی تہ میں مسکراتی ہے!!

# میرا سینہ تاریک ہے مجھے تھوڑی سی روشنی دیدے

صبح مسکراتی ہوئی آئی ..... اُس کی پیشانی چمک رہی تھی اور سر پر سونے کا تاج تھا۔
میں نے صبح سے گڑگڑا کر کہا "میرا سینہ تاریک ہے مجھے تھوڑی سی روشنی دیدے"
صبح نے جواب دیا "شام کو دیکھا جائے گا"
شام ہوتے ہی صبح نے اپنا زریں تاج سر سے اتار کر پھینک دیا اور میری طرف ایک معنی خیز نظر سے دیکھتی ہوئی چلی گئی
میں یہ دیکھ کر بہت ملول ہوا اور باغ کے ایک گمنام گوشے میں سر جھکا کر بیٹھ گیا۔
اتنے میں شام میرے پاس ٹہلتی ہوئی آئی اور پوچھا "تو کیوں اُداس بیٹھا ہے؟"
میں نے کہا "صبح نے مجھے دھوکا دیا اور بغیر روشنی دیئے چلی گئی"
یہ سنکر شام کے دل پر ایک خاص کیفیت طاری ہوئی اُس نے گھبرا کر زلفیں چہرے سے ہٹائیں اور ٹھنڈی سانس بھری۔
میں نے جیسے ہی شام کا چاند سا چہرہ دیکھا، دوزانو ہو کر اُس کے سامنے بیٹھ گیا اور بڑی لجاجت کے ساتھ اُس سے بھی یہی التجا کی "میرا سینہ تاریک ہے مجھے تھوڑی سی روشنی دیدے"
یہ سنکر شام اور بھی غمگین ہوتی، غم کی سیاہی اُس کے رخساروں پر دوڑ گئی اور اُس نے اندوہناک لہجہ میں کہا "میں پہلے ہی سمجھ گئی تھی کہ تو مجھ سے یہ درخواست کرے گا۔ مجھے بہت افسوس ہے کہ میں تیری مدد نہیں کر سکتی" یہ روشنی جو تو دیکھتا ہے میری نہیں ہے، میں خود مقروض ہوں"
شام کے اس مایوسانہ جواب نے میرا دل توڑ دیا اور میں نے زیر لب کہا "افسوس میرا سینہ تاریک ہی رہیگا۔"
یہ کہتے ہی میرے دل میں ایک ہوک سی اُٹھی۔ اور آنکھ سے ایک آنسو ٹپک پڑا..... آنسو ٹپکتے ہی میری آنکھیں بند ہو گئیں ..... اور سینہ جگمگانے لگا! اُس وقت مجھے معلوم ہوا کہ آفتاب و ماہتاب کچھ نہیں کر سکتے۔ "سینہ تو صرف آنسو ہی گرانے سے چمکتا ہے"

# ترسم نہ رسی بہ کعبہ اے اعرابی!
# کیں رہ کہ تو میروی بترکستان است

میں نے ایک سڑک دیکھی۔ نہایت دلفریب جسکے دونوں طرف سایہ دار اور شاداب درخت جھوم رہے تھے میرا دل خوش ہوا اور میں نے خیال کیا کہ شاید یہی تیرے مکان کا راستہ ہے۔

میرے دل میں خوشی کا جوش پیدا ہوا اور اُدھر روانہ ہو گیا۔

میں برابر چلتا رہا اور راستہ اس قدر دلفریب تھا کہ ہر قدم پر جی چاہتا تھا کہ یہیں ٹھہر جایئے۔

راہ طے ہوتی جاتی تھی اور میرے دل میں خوشی بڑھتی جاتی تھی میں مسرور تھا کہ اب مجھے تیرا نشان مل جائیگا۔

ناگاہ دور سے چند علامات ایسے نظر آئے کہ میں سمجھ گیا کہ راستہ اب قریب الختم ہے۔ میری رفتار کو ان علامات نے اور بھی تیز کر دیا اور میرا اشتیاق مجھے تڑپانے لگا۔ اور آخر کار میں راستہ کی انتہا تک پہنچ گیا۔

انتہا تک پہنچتے ہی میرے منہ سے بیساختہ ایک چیخ نکلی اور میں سر پکڑ کر زمین پر بیٹھ گیا۔ میرا تمام جسم کانپ رہا تھا۔۔

۔۔۔ اس لیئے کہ میرے سامنے ایک نہایت عمیق غار تھا جس میں مُردوں کے ڈھانچے پڑے ہوئے تھے۔ اور ہیبتناک درندے اُن ہڈیوں کو توڑ رہے تھے۔ اور تعفن اُس غار سے اُٹھ رہی تھی۔

قریب تھا کہ مجھ پر غشی طاری ہو جاتی کہ ایک آواز میرے کان میں آئی، کہنے والا کہہ رہا تھا۔

"افسوس اے مسافر افسوس" تو نے راستہ کو خنک اور خوشگوار دیکھ کر یہ سمجھ لیا کہ ہمارے مکان کا راستہ یہی ہے اتنی سی بات بھی تیری عقل میں نہ آئی کہ ہمارے شہر کا راستہ تو خوفناک گھاٹیوں اور طوفانی سمندروں کے اندر سے ہو کر گذرتا ہے!!

اور ایک نوجوان جنازے کے آگے آگے گریبان پھاڑے چلا آتا ہے اور ہر قدم پر کلیجہ تھام کر ایک ایسی آہ بھرتا ہے کہ زمین و آسمان کانپ اُٹھتے ہیں۔

میں نے غور سے دیکھا اور لرز گیا۔ کیونکہ میں نے اُس نوجوان ماتم کرنے والے کو پہچان لیا۔ میں نے ایک آہ بھری، نوجوان نے سر اٹھا کر مجھے دیکھا اور دوڑ کر مجھ سے لپٹ گیا۔ اُس نے مجھ سے تھرائی ہوئی آواز میں کہا "بھائی میں تجھ سے اُس روز کے غصہ کی معافی چاہتا ہوں، مجھے اِس وقت معلوم ہوا کہ تو اُس روز کیوں رو دیا تھا" یہ کہہ کر اُس کی آواز بند ہو گئی۔

اُس وقت سے اُس بیچارہ کا بھی یہی دستور ہو گیا کہ جب وہ کوئی خوشی اور شادی کی بات دیکھتا ہے آنسو اُس کی آنکھوں سے ٹپک ہی پڑتے ہیں.......

## عجیب شیرینی

ایک رنگین عارضوں والی دوشیزہ آئیس کریم بیچا کرتی تھی۔ مگر شکر اس قدر کم ملاتی تھی کہ "برائے نام" کہہ سکتے ہیں۔ اُس نے شکر نہ ملانے کی کوئی وجہ دل میں ضرور رکھ لی ہوگی۔ مگر اس وقت میری حیرت کی کوئی انتہا نہ رہتی تھی۔ جب برف کھانے والے شیرینی کی بہت تعریف کرتے تھے اور کہتے تھے کہ مٹھاس نہایت مناسب ذائقہ ہوتی ہے۔

ایک روز میں تیار ہو کر بیٹھا اور ارادہ کر لیا کہ آج اِس راز کا سراغ لگا کر چھوڑوں گا۔ میں نے برف خریدی اور کھانے لگا اور اُس لڑکی نے مجھ سے باتیں کرنا شروع کیں میں دنگ تھا کہ یہ معاملہ کیا ہے کیونکہ آئیس کریم مجھے بھی بہت شیریں معلوم ہوتی ایسا معلوم ہوتا تھا کہ شہد ملا ہوا ہے۔ درانحالیکہ مجھے ذاتی طور پر امر کا علم تھا کہ شکر اس قدر کم ہے گویا نہیں ہے۔

میں غور کرنے لگا۔ غور کرتا رہا۔ غور کرتا رہا۔ غور کرتا رہا اور آخر کار میں خوشی سے اُچھل پڑا کیونکہ مجھے یہ راز معلوم ہو گیا کہ شیرینی جو برف کی طرف منسوب کی جاتی ہے وہ دراصل برف میں نہیں ہے برف جمانے والی کی باتوں میں ہے"

# ایوانِ شاہی میں

# چند سوالات

اے میرے مہربان بادشاہ! کیا ان سونے کے گلاسوں میں بھرا ہوا شربت اُس شفاف و شیریں پانی سے بہتر ہے جو آبشاروں میں گنگناتا ہے اور جس کی تہ میں موتی مسکراتے ہیں؟

کیا یہ خوب صورت طلائی مسہری اُس ملائم اور نازک بستر سے بہتر ہے جسے خود رو سبزہ بچھاتا ہے۔؟

کیا یہ مہکتا ہوا کمرہ ہوا کے کرے سے بہتر ہے جہاں خوشبوؤں کی شاہزادی پر کھولے ہوئے اُڑتی ہے؟

کیا تیرے ایوان کے زریں نقش و نگار اُن رنگین دھاریوں سے بہتر ہیں جو گلاب کے پھول پر پڑی ہوتی ہیں۔؟

کیا یہ سنہری چھت آسمان سے بہتر ہے جس پر صبح کو آفتاب چمکتا ہے، رات کو چاند جگمگاتا ہے اور جس پر پانی برسنے کے بعد زریں کمان نمودار ہوتی ہے۔؟

کیا تیرا یہ پائیں باغ جس میں مشینوں سے ترشا ہوا سبزہ اور زاویہ نما کیاریاں ہیں جنگل کے اُس نیچرل سین سے بہتر ہے جہاں بے ترتیبی کے ساتھ دُور دُور تک سبزہ دوڑا ہوا ہے، جہاں خود رو پھول ہنستے ہیں۔ اور جہاں رنگین جھاڑیوں کے اندر سے پیچ و خم کھاتے ہوئے راستے گذرتے ہیں؟

تو پھر اے میرے تاجدار دوست میں تیری بات کیونکر مان لوں اور کس طرح اپنا دریا کے کنارے کا جھونپڑا جہاں چڑیاں گاتی ہیں اور ہوا ستار بجاتی ہے چھوڑ کر تیرے اِس محل میں رہوں جہاں کا ہر آئینہ دیدۂ بصارت کیواسطے زنگ ہے!

# برا ہو دل کا یہ کم بخت "آہ" کر بیٹھا

# قریب تھا کہ وہ کچھ مجھ سے گفتگو کرتے

جاڑوں کا زمانہ تھا۔ آدھی رات آچکی تھی۔ راستے خاموش اور گلیاں ویران پڑی ہوئی تھیں۔ زمین سے آسمان تک سناٹا اور ستاروں کی بزم میں سرمدی ساز پر رقص ہو رہا تھا۔ کہ یکایک میرے دروازہ پر کچھ روشنی سی ہوئی ایسی روشنی کہ میرا کمرہ جگمگا اٹھا۔ . . . اور روشنی ہوتے ہی دفعتاً میرا دوست میرے غمکدہ میں در آیا۔

دروازہ بند رہا۔ دیوار شق نہیں ہوئی۔ چھت میں شگاف نہیں پڑا لیکن وہ کمرے کے اندر آگیا . . . .

اُس کا جسم شعاعوں سے لپٹا ہوا تھا۔ . . . . . خوشبو اُس کے تنفس سے اڑ رہی تھی . . . . . اور شمع اُس کے ہاتھ میں تھی۔ شمع کی روشنی اُس کے رخساروں پر پڑ رہی تھی۔

میں فوراً دوزانو ہو کر اُس کے رُوبرو بیٹھ گیا۔ میرا دل دھڑک رہا تھا اور آنکھیں حُسن کی پرستش میں مصروف تھیں۔ اُس کی شمع پگھل رہی تھی اور میری رگ رگ میں وہ تپش تھی کہ سارا جسم پھنکا جاتا تھا۔

میرے دوست نے مُسکرا کر میری طرف دیکھا۔ اُس کی پیشانی میں مہربانی چمک رہی تھی اور مجھے ایسا معلوم ہوا کہ وہ کچھ کہا چاہتا ہے۔

یہ دیکھتے ہی میرے سینے میں کچھ ایسے لطیف اور مشتعل جذبات پیدا ہوئے۔ کہ میں تڑپنے لگا۔ لوٹنے لگا۔ مجھے ایسا معلوم ہوا کوئی میرا گلا گھونٹے دیتا ہے۔ . . . .

اس لئے کہ جذبات جو میرے دل میں پیدا ہوئے تھے میں چاہتا تھا کہ انہیں اپنے مہربان دوست سے حرف بحرف بیان کروں لیکن میں مجبور اور سخت مجبور تھا کیونکہ اس قسم کے جذبات کے واسطے دنیا کے تمام لغات گونگے ہیں اور روئے زمین کی کسی زبان میں ایسے الفاظ موجود ہی نہیں ہیں جو ان امور کو ظاہر

کر سکیں۔

اس اذیت و کشمکش نے میری حالت زار کر دی۔ میرے اعضاء میں شدتِ تشنج ہونے لگا...... اور میرے دل سے بے ساختہ ایک آہ نکلی ......

دل سے آہ نکلنا تھا کہ میرے دوست کا بلوریں ہاتھ کانپا۔ اس کی شمع جھلملانے لگی ..... خوشبو کم ہو چلی ...... اور دیکھتے ہی دیکھتے وہ میری نگاہوں سے غائب ہو گیا!

## اُس نے مجھ سے معافی چاہی، اور میں نے اُسے "ظالم" سمجھا

شام کا وقت تھا۔ چڑیاں بسیرے لے رہی تھیں۔ آسمان پر سیاہ بادل گھر گھر کے چلے آ رہے تھے۔ لڑکیاں پانی سے بھرے ہوئے ظروف سروں پر رکھے جلد جلد اپنے گھروں کی طرف جا رہی تھیں۔ سرد ہوئے زمین پر تاریکی چھا رہی تھی میں ایک باغ کے گوشے میں اپنے حبیب کا تصور کئے پڑا تھا۔ میری آنکھیں بند تھیں، تنفس میں بے ترتیبی تھی، اور میری زلف سُراغ یار میں آوارہ پھر رہی تھی، نازک نازک شاخیں مجھ پر جھکی ہوئی تھیں اور گھانس میرے جسم کو چھپائے ہوئے تھی ...... کہ یکایک میرے پہلو میں کسی نازک پاؤں کی ٹھوکر لگی ..... اُس ٹھوکر میں وہ لذت تھی کہ مجھے نیند آنے لگی ... اور میں نے ایسا محسوس کیا گویا میرے دھڑکتے ہوئے دل پر کسی تسلی دینے والے نے ہاتھ رکھ دیا۔

میں انتہائی سکون کے باعث قریب تھا کہ سو جاتا کہ ایک موسیقی اور لوچ میں ڈوبی ہوئی باریک سی آواز "معاف کیجئے" میرے گوش زد ہوئی۔

میں نے گھبرا کر آنکھیں کھول دیں ... کیا دیکھتا ہوں کہ میں جس کی یاد میں خراب و تباہ سبزہ پر پڑا ہوا تھا۔

وہ پہلو میں شرمندہ کھڑا ہے اور مجھ سے اپنے سہو کی معافی چاہتا ہے۔

میں نے اپنی آنکھیں حیرت سے اٹھائیں، تحیر کی شکنیں میری پیشانی پر تھیں، میں نے غمگین لہجہ میں آہستہ سے کہا "جو لوگ نیک ہوتے ہیں اگر کبھی سہواً اُن سے کسی کو صدمہ پہنچ جاتا ہے تو معذرت کرتے ہیں لیکن تو کیسا ظالم ہے کہ مجھے "راحت" پہنچا کر معافی چاہتا ہے!!!

# اُمیدِ موہوم

خوشی کا جس قدر حصہ میرے مقدر میں تھا، میں صرف کر چکا۔
اب دنیا میرے واسطے محض ایک کرۂ خشک ہے جس کے ہر ذرہ میں نااُمیدی بھری ہوئی ہے۔
البتہ ایک نہایت خفیف سی اُمید باقی ہے کہ شاید اُسے میری حالت پر ترس آجائے اور وہ ایک مرتبہ پھر میرے دروازے کے سامنے سے گذر جائے اور میں اُسے دیکھ لوں ......
لیکن یہ میری کمزور اُمید جس کے پہلو مایوسیوں سے دبے ہوتے ہیں ایسی دُھندلی سی ہے جس طرح ایک بہت زبردست اور تاریک بگولے کے اندر خاک کا چھوٹا سا ذرہ چمکے اور گم ہو جائے

# گفتگوئے خواب

اے میرے خواب کی روشنی! اے میری نیند کے آسمان پر چمکنے والے ماہ نو! اے میرے ملکِ تصور کے مستقل باشندے! کاش میں اس خواب کو گرفتار کر سکتا۔ اپنے رخسار دیکھ، ان پر اُس لپکتے ہوئے شعلے کا عکس پڑ رہا ہے جو میرے دل سے ہر وقت اٹھا کرتا ہے۔
کاش تیرے یہ چمکتے ہوئے شیریں لب میرے غم کی تلخی سے واقف ہوتے!
میری محبت تجھے ایک زمانہ سے ڈھونڈھ رہی ہے ایک ملک سے دوسرے ملک میں لیکن تیرا سُراغ نہیں ملتا۔ کیا تو عالم بیداری سے بیزار ہے؟
میں چاہتا ہوں تیرے ساتھ ساتھ رہوں جس طرح سایہ روشنی کے قدم چومتا ہوا چلتا ہے۔
میں تجھے اپنے گوشۂ دل میں رکھنا چاہتا ہوں جس طرح پچھلی رات کی ہوا میں شبنم ہوتی ہے۔
میں چاہتا ہوں کہ اُٹھکر تیرے دامن کا سرا چوم لوں مگر آہ جنبش نہیں کر سکتا۔

تو میرے سرہانے زلفیں کھولے مسکرا رہا ہے، فرشتے تیرے سر پر اُڑ رہے ہیں اور میری پیشانی پر تیری زلفوں کا عکس دیکھ کر وجد کر رہے ہیں اور آپس میں کہہ رہے ہیں" دیکھو! برسنے والے بادلوں کا سایہ دشت کے تشنہ ذروں پر پڑ رہا ہے!!"

# شاید وہ آجائے

دسمبر کی آدھی رات ہے، سردی اس شدت سے ہے کہ مکانوں میں انگیٹھیاں دہک رہی ہیں، لوگ کمبلوں میں لپٹے سو رہے ہیں، کمروں کے دروازے بند ہیں، راستے سنسان اور سڑکیں ویران پڑی ہوئی ہیں۔ چوکیدار بڑے بڑے لبادے پہنے سڑکوں کے کنارے اونگھ رہے ہیں۔ اور کسی آنے والے کی امید نہیں ....

لیکن میرے مکان کا دروازہ بند نہ کرو، شاید وہ آجائے!

مئی کی دوپہر ہے، ذرے چنگاریوں کی طرح دہک رہے ہیں، لُو چل رہی ہے، چرواہا درخت کے سایہ میں پڑا سو رہا ہے، چوپائے نالابوں اور جھیلوں میں ڈوبے ہوئے ہیں، ایک پرندہ بھی آسمان پر نظر نہیں آتا۔ دن نے سناٹے کو رات سے قرض لے لیا ہے اور سامنے کی سڑک پر کوئی راہرو نہیں ہے ......

لیکن میرے مکان کا دروازہ بند نہ کرو، شاید وہ آجائے!

جولائی کی رات ہے، بھری برسات کا زمانہ ہے، پانی شام سے برس رہا ہے، کائنات میں ایک شور برپا ہے بازاروں اور باغوں میں ایک شخص بھی نظر نہیں آتا۔ بجلی خوفناک طریقہ سے چمک رہی ہے۔ سیاہی دنیا کی رگ رگ میں سرایت کئے ہوئے۔ لوگ گھبرا گھبرا کر آسمان کی طرف نگاہیں اٹھاتے ہیں، لیکن کچھ نظر نہیں آتا۔ پرنالے چل رہے ہیں، نالے زور شور سے بہہ رہے ہیں، ٹین کے سائبان قیامت برپا کئے ہوئے ہیں۔ کوئی گھر سے نکلنے کی ہمت نہیں کر سکتا ......

لیکن میرے مکان کا دروازہ بند نہ کرو، شاید وہ آجائے!!

# کیا تو مجھے کچھ دینا چاہتا ہے ؟

اے میرے مہربان بادشاہ! کیا تو مجھے کچھ دینا چاہتا ہے ؟
تو نے اپنی جیب سے اشرفیاں نکالی ہیں اور میرے پاؤں کے نیچے جو رنگین پتھر دبے ہوتے ہیں وہ تیری اشرفیوں کے رنگ پر ہنستے ہیں اور اُن کا مضحکہ اڑا رہے ہیں۔
میری انگیٹھی کا ایک انگارا تیری تمام اشرفیوں کو خرید سکتا ہے
میں جانتا ہوں کہ تو ایک لبریز خزانے کا مالک ہے اور زمین کا ایک بہت بڑا حصّہ اپنے اقتدار میں رکھتا ہے
لیکن اے بادشاہ پھر بھی تو میرے سامنے محتاج و تہیدست ہے۔
آسمان میرا خزانہ ہے جس میں چاند، سورج اور ستارے ہیں۔ کرۂ ہوا میری سلطنت ہے جس میں صحت اور خوشبو ہے۔ پھول میری سلطنت کے سکّے ہیں، جنکی پنکھڑیاں نرم اور معطر ہیں۔ دنیا کی تمام تری اور خشکی پر میرا قبضہ ہے اور تمام مظاہر قدرت پر میری حکومت ہے
تو عجیب گدا ہے کہ ایک شاہنشاہ کو کچھ دینا چاہتا ہے۔
تاہم میں تیری ہمت کی قدر کرتا ہوں . . . . جا اور اپنے گھر خوش رہ۔ اگر تجھے کبھی ایسی سلطنت کی خواہش ہو جو مجھے حاصل ہے میرے پاس آنا میں تجھے ایسا ہی بنا دوں گا اور پھر بھی میری سلطنت میں کچھ ضعف نہیں آسکتا۔ لیکن تو مجھے اُتنا بھی نہیں بنا سکتا جتنا تو خود ہے . . . . ."

# وہ آنسو بے بہا ہیں جو دوسروں کی مصیبت پر نکلیں

کیا میں نے کبھی آنسو دیکھے نہیں بہتے ؟ کیا میں کبھی رویا نہیں بہتا ؟
برسوں میں اپنی محرومیوں اور ناکامیوں پر رو چکا تھا۔ مدتوں میں فراق و غم کی طویل راتوں میں آنسو

بہا چکا تھا۔

میں نے لاکھوں مرتبہ آنسو دیکھے تھے.....

لیکن اُس شام کو میری حیرت کی کوئی حد نہ تھی جبکہ میں ایک پہاڑی پر غروب کا تماشہ دیکھ رہا تھا... میں نے ایک اسی برس کے بڈھے کو دیکھا کہ لکڑیوں کا ایک بہت بڑا بوجھ سر پہ لادے آرہا ہے۔ اس کا تمام جسم وزن سے کانپ رہا ہے اور اُس کی گردن کی سب رگیں اُبھری ہوئی ہیں۔

میں یہ دیکھ کر بیقرار ہو گیا۔ فوراً بلندی سے اُترا اور اُس کا بوجھ اپنے سر پہ لے لیا.....

غریب بڈھا ڈر گیا، اُس کی سانس چڑھ رہی تھی اور وہ مجھے اپنی دُھندلی آنکھوں سے دیکھنے لگا...

اُسکی اس حالت پر میرا دل پسِ گیا اور میری آنکھوں سے آنسوؤں کا ایک چشمہ پھوٹ نکلا۔ اُس شام کو میرے آنسو ایسے روشن تھے کہ اس سے قبل ایسے کبھی نہ تھے معلوم ہوتا تھا ستارے چمک رہے ہیں۔ ایسی روشنی تھی کہ میری نظر خیرہ ہوئی جاتی تھی اور یہ میری زندگیٔ گریہ وزاری میں پہلا موقع تھا کہ میں نے ایسے درخشاں آنسو دیکھے۔"

# گرانی کا سبب

ایک روز میرے چند احباب موجودہ گرانی کے اسباب پہ رائے زنی کر رہے تھے اور ہر شخص اپنی عقل و معلومات کے اندازہ سے گفتگو کر رہا تھا۔ میں چپ بیٹھا اُن کی باتیں سُن رہا تھا...

اُنھوں نے مجھے اپنے مباحث میں یہ کہکر شریک نہیں کیا کہ "یہ تو شاعر ہے اسے ان امور سے کیا واسطہ؟" میں یہ سُنکر مُسکرا دیا

اُنھوں نے کہا "کیا جناب کے اِس تبسم سے یہ سمجھا جائے کہ آپ بھی کچھ سمجھتے ہیں؟"

میں نے جواب دیا "ہاں میں سمجھتا ہوں اور تم سب سے بہتر سمجھتا ہوں" میں نے کہا "سنو! ذرا سی بات ہے "چیزیں گراں کیوں ہیں؟"

اس کا سبب یہ ہے کہ ہم نے خدا کو ہلکا کر دیا ہے!"

# دنیا میں جنگ کا باعث میں ہوں

دُنیا کے مؤرخوں اور سیاست دانوں نے اس جنگ کے متعلق جو ابھی جرمن نے چھیڑی تھی بڑی بڑی عقل آرائیاں کی ہیں لیکن کسی کو اصلیت کی خبر ہی نہیں۔

شام کا وقت تھا۔ میں اپنے پائیں باغ میں سیر کر رہا تھا اور بہت بشاش تھا۔ میں نے جھک کر ایک پھول توڑا۔ میں نے خیال کیا کہ میرے ان پھولوں کی خوشبو دور دور تک جاتی ہوگی اور اس سے میرے ہمسائے بھی لطف اُٹھاتے ہونگے۔ کوئی صورت ایسی نکلے کہ یہ تمام قرب وجوار کے مکانات مجھے مل جائیں تاکہ میرا پائیں باغ وسیع ہو جائے اور کوئی ہمسایہ بھی نہ رہے جو مفت میں میرے باغ کے پھولوں سے لطف اُٹھا سکے۔

میں نے اِس مسئلہ پر کئی ماہ صرف کئے اور آخر کار ایک ایسی تدبیر نکالی کہ تمام ہمسایوں کے مکانات میرے قبضہ میں آگئے اور میرا وسیع پائیں باغ بن گئے۔

میرے احباب نے میری اس کامیابی کو دیکھا۔ اُن کے دلوں میں بھی تحریص پیدا ہوئی کہ وہ بھی کوئی صورت ایسی نکالیں کہ دوسروں کی املاک اُن کے قبضہ میں آجائے۔

اِسی طرح دنیا میں غصب کا شوق پیدا ہوگیا اور ہر شخص اس فکر میں رہنے لگا کہ دوسروں کے مال ومتاع پر قبضہ حاصل کرلے۔ رفتہ رفتہ دنیا کی ہوا مسموم ہوگئی۔ اور جب اس کی ایک لہر شاہِ جرمن کے دماغ سے ٹکرائی تو اُس نے چاہا وہ اپنا ملک وسیع کرے اور دوسرے بادشاہ کو شکست دے۔ یہ خیال آتے ہی دنیا میں آگ لگ گئی اور مہیب جنگ کا طوفان برپا ہوگیا۔

# عقلیں سلب آنکھیں بند

ہر بات میں ڈگری طلب کی جاتی ہے اور ہر صیغہ میں سارٹیفکیٹ پوچھا جاتا ہے۔
میں دیکھتا ہوں کہ کچھ روز میں "حسن" کے متعلق بھی سند حاصل کرنا ہوگی۔ کوئی ہستی خواہ وہ کتنی ہی نظر فریب کیوں نہ ہو، اُس پر "حُسن" کا اطلاق نہ ہوگا جب تک ڈگری نہ دکھائی جائیگی اور لطف تو یہ ہوگا کہ باوجود حُسن و جمال اُس وقت تک کسی کو اس کی صورت اچھی ہی نہ معلوم ہوگی۔

# بدترین اذیّت

اِس ضرب سے بڑھکر بھی دل پر کوئی ضرب نہیں لگ سکتی کہ جب ہم سر جھکائے عاشقانہ اشعار لکھ رہے ہوں ہمیں کسی کے آنے کی آہٹ معلوم ہو......... ہمارا دل خوشی سے اُچھلنے لگے کہ شاید ہمارا دوست آگیا...... اور ہم سے اپنی جفاؤں کی معافی چاہے گا...... ہم ہمہ تن اشتیاق بنکر مسکراتے ہوئے آنکھیں اٹھائیں...... اور سامنے سیاہ فام رقیب کھڑا ہو!!

# کیا ہی اچھا ہوتا

میں خوش ہوں کہ تو نے دور دراز ملکوں کی سیر کی ہے اور کرۂ ارض کے بڑے بڑے مقامات تیری نظر سے گذر چکے ہیں جس سے تیرا تجربہ بہت وسیع ہوگیا ہے اور بیشک تو ایک قابل سیاح ہے۔
لیکن کیا ہی اچھا ہوتا اگر تو کسی وقت اپنے گرد و پیش سے خاک کا ایک ذرہ اٹھا لیتا اور تھوڑی دیر اُس پر غور کرتا اور "سیاح" و "عارف" دونوں ہو جاتا!!

# اِس تصویر کے دونوں رُخ اچھّے ہیں

تیرا میری طرف مسکرا کر دیکھ لینا میرے واسطے موت سے بھی زیادہ شیریں ہے۔
لیکن تیرا رنجش رُو ہو کر نگاہ اٹھانا بھی لطف سے خالی نہیں۔ کیونکہ اس ادا میں ایک نہایت باریک سا کانٹا ہوتا ہے جس کا چُبھ جانا دِل کی زندگی ہے۔

# راز

میری آنکھ کے آخری پردہ میں تیرا تبسم چھپا ہوا ہے اور یہ ایک عجیب بات ہے کہ جب کبھی میری آنکھ سے کسی کے سامنے آنسو نکل پڑتا ہے۔ تو تیرے تبسم کے نقوش دھندھلے ہونے لگتے ہیں . . . .
. . . . اور جب میں خلوت میں آنسو بہاتا ہوں تو اُن نقوشِ تبسّم میں جِلا آنے لگتی ہے۔
شاید تو وہ راز ہے جسے افشاء ہونے سے بہت ہی شرم آتی ہے !!

# آب در کوزہ و من گردِ جہاں میگردم

میں کسی پہ جان دیتا ہوں معلوم نہیں کس پر ؟
مجھے ایک چمک نظر آتی ہے معلوم نہیں کس کی ؟
میں تلاش کرتا ہوں . . . . پتہ نہیں چلتا۔
ہرن اپنی ناف میں خوشبو لئے ہوئے ہے . . . . اور سراسیمہ ہے کہ یہ خوشبو کدھر سے آتی ہے ؟
وہ دیوانہ وار میدانوں میں دوڑتا پھرتا ہے اور اُسے سراغ نہیں ملتا !!

# عجیب شراب

میری آنکھیں تیری نشیلی آنکھوں سے اور میرے لب تیرے سرخ لبوں سے شراب پیتے ہیں :
ایسی لطیف کہ نظر نہیں آسکتی اور ایسی عجیب کہ اُس کا نشہ عقل ہی جان ڈال دیتا ہے !

# پانچ قسمیں

قسم اُس پھول کی جو طلوع کے وقت مسکرا رہا ہو کہ یہ دنیا رونے کا مقام ہے۔
قسم اُس صبح کی جو تجلیوں کی سلطنت ہے کہ یہ دنیا تاریکی کا مرکز ہے۔
قسم اُس خواب نوشیں کی جو طبیب فطرت ہے کہ یہ دنیا سکون و صحت کا محل نہیں
قسم اُس شرم کی جو کمسن دولہن کے رخساروں سے ٹپکتی ہے کہ یہ دُنیا سخت بیحیا اور بے غیرت ہے۔
قسم اُس شیرینی کی جو عروس کے چہرہ پر اُترتی ہے کہ یہ دنیا بے حد تلخ و ترش ہے۔

# چھوٹی چھوٹی باتوں سے بڑے بڑے سبق

(۱)

میں نے ایک سنگ تراش کو دیکھا کہ پتھر پر اپنا نام کندہ کر رہا تھا چہرہ اُس کا پژمردہ اور اعضا اُس کے تھکے ہوئے تھے۔

یہ دیکھکر مجھے خیال آیا کہ ایک پتھر پر نام کھودنا تو اس قدر مصیبت ہے تو صفحۂ ہستی پر نام چھوڑنا کسقدر دشوار ہوگا!

(۲)

میں نے ایک لوہار کو دیکھا وہ انگارے کی طرح دہکتے ہوئے سرخ لوہے کے ایک ٹکڑے پر اپنے آہنی اوزار سے اس طرح مسلسل ضربیں لگا رہا ہے کہ چنگاریاں دور دور تک اُڑ رہی ہیں اور پسینہ اُسکے جسم سے بہہ رہا ہے

اُس کے سینے سے ایک گونجتی ہوئی آواز نکل رہی ہے جو اتنی بلند ہے کہ راستے سے گذرنے والے تک سُن سکتے تھے۔
یہ دیکھتے ہی کسی قوت نے میرے دل کے اندر کرخت لہجہ میں کہا، غور کر ناداں غور کر، یہ شخص اپنے کو چُور چُور کئے ڈالتا ہے صرف اس لئے کہ لوہے کا ایک چھوٹا سا ٹکڑا اُس کی مرضی کے مطابق ایک خاص شکل اختیار کرے ......... اور تو یہ چاہتا ہے کہ بغیر جانفشانی و محنت "نفس" سی زبردست چیز پہ قبضہ پالے جس کی سختی کے آگے لوہا ریشم سے زیادہ نرم ہے "

(۳)

میں ایک بالاخانے پر چڑھا، ہر طرف سیر کی، اور میں نے دیکھا کہ اگر کوئی پھاندنے کی کوشش کرے تو ہر جگہ سے پھاند سکتا ہے، کوئی چیز اُسے روک نہیں سکتی۔
لیکن اگر کوئی اوپر آنا چاہے تو زینے کے سوا کوئی راستہ نہیں۔ اُس وقت یہ بات میری سمجھ میں آئی کہ دنیا میں گرنے کے تو ہزاروں راستے ہیں لیکن چڑھنے کا صرف ایک ہی ہے ......

(۴)

میں ایک بلند مینا پر گیا۔ شہر کی طرف دیکھا تو مکانات ایسے معلوم ہوئے کہ یا صدہا بلند و پست قبریں ہیں ....
اُس وقت میرے دل نے مجھ سے کہا "اے جوش اگر تو روحانیت کی بلندی حاصل کرلے تو صرف یہی نہیں کہ آبادیاں تجھے مقبرے معلوم ہوں گی بلکہ دنیا کی ان چلتی پھرتی صورتوں میں تجھے لاکھوں ایسے نظر آئیں گے کہ سانس تو لے رہے ہیں مگر ہیں مُردہ۔

(۵)

میں نے کلکتہ کے زندہ عجائب خانہ میں دیکھا کہ ہرن اور کچھوا دونوں ایک ہی دڑبے میں کھا رہے ہیں، میرے پاس میرے ایک دوست کھڑے تھے میں نے اُن سے کہا "دیکھیے! مدت تک یکجا رہنا بھی ایک عجیب طلسمی شے ہے جس نے ایسے دو جانوروں میں اتحاد پیدا کر دیا جن میں کوئی مناسبت ہی نہیں۔

لیکن افسوس ہم انسان ان جانوروں سے بھی پست ہیں۔ ہندو، مسلمان اور انگریز' ایک مدت سے ہندوستان میں رہتے چلے آتے ہیں اور پھر بھی الگ الگ ہیں" !
کاش ہم کچھوے اور ہرن ہی ہوتے۔

---

# بیش بہا موتی

خوشی کے پھول کو زیادہ پیار نہ کر' ورنہ دب کر اس کی پنکھڑیوں سے غم کا عرق ٹپک پڑیگا۔ ۔ ۔

(۲)

مہ رخوں کی سخت مزاجی' اور حسینوں کی سخت دلی نے یہ بات مجھ پر واضح کر دی کہ "حسن" کے نقش و نگار ہمیشہ پتھر ہی پر کھودے جاتے ہیں۔ ۔ ۔

(۳)

ایک چیز میں مستقل رہ' اور ایک میں بالکل غیر مستقل۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔
"دوستی" میں مستقل رہ۔ اور "دشمنی" میں بالکل غیر مستقل۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔

(۴)

جب میں پرانے زمانہ کا موجودہ زمانہ سے موازنہ کرتا ہوں' تو مجھے یہ ماننا پڑتا ہے کہ اس دور کے شدید کافر بھی اس وقت کے بہترین مومنوں سے بہتر تھے۔

(۵)

کاش یہ بات آسانی سے سمجھ میں آسکتی کہ موت سے زیادہ شیریں کوئی چیز نہیں !!

# طلوعِ سحر

رات کی سیاہ دیوار توڑ کر صبح "سنہرا کنگن پہنے، برستے ہوئے نور کے ساتھ طالع ہوئی ...... یا ایک خندہ پیشانی شرمگیں اور صبیح دوشیزہ، سر پر موتیوں کی لڑی ڈالے گلے میں رنگین ہیکل پہنے، اور کمر میں ستاروں کی پٹی لگائے دفعتاً پردہ سے جھانک کر مسکرانے لگی۔

شب "کا گہرا سکوت" اور "منجمد خاموشی" نغموں اور تجلیوں میں بہ نکلے ...... آسمان کے دھندلے ورق پر سنہری سطریں کھنچ گئیں "مینار" اور "کلس" جگمگا اٹھے چٹیل میدان جھلکنے لگے۔ آبشار گنگنانے لگے نسیم سحر کے جھونکے سوز و گداز کے نغمے گانے لگے۔ سبزہ پر مسرت کی لہر دوڑی۔ کلیوں نے ساز چھیڑا طیور نے بیداری کا راگ شروع کیا ہر صدا لحن میں ڈوب گئی۔ ہر بلندی سجدے کرنے لگی۔ ہر کانٹے میں لچکنے کی صلاحیت آگئی ......

اس گلابی روشنی، اس جنتِ رنگ و نور میں فردوسی مطرب یعنی "حوریں" تاروں کی چھاؤں میں لپٹی ہوئی، موتیوں کے ہار پہنے بادِ صبا کے دوش پر ساز چھیڑتی ہوئی زمین پر اتریں ........ اور شبنم کے قطروں کی طرح، ملائم طرب سے، پاؤں کھنتی ہوئی سونے والوں کے سرہانے آئیں، اور خوابیدہ آنکھوں کو اپنے تبسم کی ضیا سے چھولیا .... جو بشاش بشاش جاگ اٹھا حوروں نے اسے حلقہ میں لے لیا، اس کی حور چند قدم آگے بڑھی اور اپنا ہار اس کے گلے میں ڈال کر ایک عجیب دلفریب نظر سے دیکھنے لگی۔ جاگنے والے پر حور کے رخسار کی چھوٹ پڑی اور اس کی پیشانی "ستارہ صبح" کو شرمانے لگی ..... جو سیاہ بخت بیدار نہوا۔ اس کے سرہانے ساز خاموش کر دئے گئے۔ حوروں نے اس کی اداس بالین پر نوحہ کیا اور موتیوں کا ہار جو وہ اس کے لئے لائی تھیں، اسے اس حسرت سے دیکھا کہ ہر موتی "آنسو" ہو گیا!!

# "حیات و مُمات"

گھنا جنگل ہے۔ رات تیرہ و تار اور بھیانک ہے۔ موسلا دھار بارش سے زمین شق ہوئی جاتی ہے۔
میں دریا کے کنارے اُس دریا کے کنارے جس کی موجیں چوٹ کھائے ہوئے اژدہے کی طرح بل کھا رہی ہیں" خاموش اپنے جھونپڑے میں بیٹھا ہوں۔ میرا جھونپڑا لبِ ساحل قلبِ صحرا میں واقع ہے .....

موجیں شور کرتی ہوئی میرے مسکن تک آگئی ہیں۔
پتّے پتّے پر خوف، ذرّے ذرّے پر دہشت کا سکّہ ہے۔

بادل گرج رہے ہیں۔ اور اس طرح کہ معلوم ہوتا ہے آسمان چُور چُور ہو کر زمین پر آ رہیگا۔ ہوائیں تند و تیز ہیں۔ بڑے بڑے تناور درخت زمین پر بچھے جاتے ہیں۔

دور دور تک کوئی آبادی نہیں اور وہ ہر سامان جو ایک کمزور فطرتِ انسان کو خوفزدہ بنا سکتا ہے سب ایک دم سے جمع ہو گیا ہے۔

بوچھاڑ اندر تک آ رہی ہے میں سمٹا ہوا ایک گوشے میں بیٹھا ہوں، خیالات میں غرق، مبہوت اور ساکت"
میں اپنے دل میں ایک کیفیت پاتا ہوں جیسے کوئی مجھ سے اپنا وعدہ ایفا کرنے والا ہے۔

عین اسی عالم میں بغیر "گرج" کے ایک انتہائی شفاف بجلی چمکتی ہے۔ اور میرے تاریک گوشۂ خوف و استغراق میں در آتی ہے۔

میری آنکھیں معاً بند ہو جاتی ہیں۔ اُسی تیزی سے جس طرح بجلی چمکتی تھی" میرا دل دھڑکنے لگتا ہے.... اور رگ رگ میں اضطرابی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے..... مجھے ایسا محسوس ہوتا ہے گویا میری آنکھوں کا نُور چل رہا ہے۔ اور ایک مرتعش پر تو میری آنکھوں کے بالائی حصّہ کو چھو رہا ہے۔ میں دل کڑا کر کے چاہتا ہوں کہ آنکھیں کھولوں ہمت نہیں پڑتی۔ پھر کوشش کرتا ہوں۔ مگر بے سود قطعی ارادہ کرتا ہوں، مگر ناکام....."

دفعتاً میری آنکھوں کو ایک خنک اور ملائم شے مَس کرتی ہوئی معلوم ہوتی ہے اور خود بخود میری آنکھیں کھل جاتی ہیں۔

آنکھیں کھلتے ہی کیا دیکھتا ہوں؟ اس کی شرح ممکن نہیں۔ الفاظ ظاہر نہیں کر سکتے۔ اور قوتِ ناطقہ متحمل نہیں ہو سکتی۔

کیا دیکھتا ہوں کہ میرا دوست جس کی یاد میں میں نے طویل راتیں آنکھوں میں کاٹی تھیں، دو تڑپتی ہوئی بجلیوں کی محراب کے اندر بیٹھا ہوا ہنس رہا ہے، اور اُس کی بلند پیشانی سے ایک ایسی خوش رنگ صبح طالع ہو رہی ہے جس کا آفتاب کبھی نہیں ڈوبتا!!!

# صبحِ پیری

"تاریک رات کی پیشانی پر" آفتابِ تقدس کی نرم نرم شعاعیں چمکنا شروع ہوئیں.......
آفتاب تدریجاً بلند ہوتا گیا...... روشنی رفتہ رفتہ تیز ہوتی رہی .... اور سیاہی کا گہرا رنگ آہستہ آہستہ ہلکا پڑتا گیا۔

اسی طرح ایک ایک کر کے رات کی تمام ساعتیں خاموشی کے ساتھ روشن ہوتی رہیں.....
آخر کار "آفتاب، پوری بلندی پر آگیا" دیکھتے ہی دیکھتے سیاہی کا کُرہ جگمگا اُٹھا "برکتیں بیدار ہو گئیں" اور ہر طرف ایک نور سا پھیل کر رہ گیا۔!!!

# میرے مالک مجھے حیرت ہے کہ تو "سرد مہر" کیوں نہیں؟

مشرق سے طلوع کرنے والا سنہرا آفتاب چودھویں کا ہنستا ہوا جوان چاند گردوں پر چمکتے ہوئے تارے آسمان پر دلفریب سڑک بنانے والی کہکشاں، اونچے پہاڑوں کی برف سے ڈھکی ہوئی سفید چوٹیاں، چٹانوں سے

گذرنے والے شفاف چشمے، میدانوں میں لہلہاتا ہوا ابرسات کا نظر فریب سبزہ، روشوں پر مسکراتے ہوئے تازہ پھول۔
کوئی مادر زاد اندھا ہی ہوگا جسے نہیں ان کی خوبیوں میں ذرہ برابر بھی تامل ہو، یہ تمام چیزیں، یہ تمام قدرتی مناظر، یہ تمام فطرت کے تحفے "حسن" کا جوہر اور "خوبصورتی" کا ست ہیں۔
لیکن افسوس جس شے کی مجھے تلاش ہے، جو تشنگی میں اپنے سینہ میں محسوس کر رہا ہوں۔ وہ ان میں نام کو بھی نہیں۔ یہ تمام چیزیں دلکش ضرور ہیں، مگر آئین محبت سے بے خبر، رسم وفا سے ناآشنا اور رموز تلطف سے قطعی بیگانہ۔
ہم انہیں چاہتے ہیں ان کی جستجو کرتے ہیں۔ انہیں محبت بھری نگاہوں سے پہروں دیکھتے ہیں ہم انکی طرف دوڑتے ہیں۔ لیکن یہ اپنے مقامات سے جنبش نہیں کرتے اور ان سے کوئی ایک بات بھی ایسی سرزد نہیں ہوتی جس میں یہ شائبہ بھی ہو کہ انہیں ہمارا خیال ہے ہم بیتاب ہیں یہ بیگانہ۔ ہم بات کرنا چاہتے ہیں، یہ خموش۔
بات یہ ہے کہ یہ تمام چیزیں اپنی لطافتوں اور بلندیوں میں اس قدر ڈوبی ہوئی ہیں کہ انہیں ہمارے وجود کا علم ہی نہیں ہوتا۔
دور کیوں جاؤ، خود اپنے ہمجنس انسان کو دیکھو، اگر وہ خوبصورت ہے، اگر اس کی پیشانی میں چمک اور اُس کے عارض میں ندرت ہے تو وہ کبھی بخندہ پیشانی ہم سے پیش نہ آئے گا، یہ ہزاروں مرتبہ کے تجربہ کی بات ہے کہ مہ دمہر سے بہتر رخسار رکھنے والا آنکھوں میں مروت نہیں رکھتا۔
بات یہ ہے کہ "حسن" معمولی سطح سے بہت بلند ہے، وہ اعلیٰ ہے اور ہمہ تن نور ہے، ہم سے کہ پست تاریک ہیں ملتفت ہو نہیں سکتا، اسکے علاوہ "حسن" کو ہماری ضرورت نہیں، اور ظاہر ہے کہ جس شے کی ضرورت نہیں ہوتی اُس سے محبت کیسی! مگر اے سرد جلوے والے حسن کے صانع! اے وہ کہ تیرا ایک دھندلا سا عکس شمس و قمر کی پیشانیاں روشن کئے ہوتے ہے۔ آخر تو کیوں بیگانہ و سرد مہر نہیں؟
جب یہ ایک امر مسلم ہے کہ حسن کی فطرت میں ظلم و جفا ہے تو تیری ذات جو سب سے زیادہ حسین و لطیف ہے اس قانون سے کس طرح مستثنےٰ ہوگی، تجھے تو سب سے زیادہ جفا شعار ہونا چاہیئے تھا۔

سنتے ہیں جب کوئی تیری طرف نظر اٹھاتا ہے تو چند قدم بڑھ آتا ہے، اور جب کوئی تیری جانب چند قدم اٹھاتا ہے تو آکر اُس سے ملجاتا ہے، اور اس طرح کہ پھر یہ امتیاز باقی نہیں رہتا کہ طالب کون ہے اور مطلوب کون!!

## دُعا

ایک مجسم سوز وگداز دیوی، آدھی رات کی مالک۔ پچھلے پہر کی فرمانروا ٹوٹے ہوئے دلوں کی روشنی، تہ و بالا سینوں کے ساتھ بلندیوں کی طرف غور سے دیکھ رہی ہے۔ زلفیں بے ترتیبی کے ساتھ شانوں پر بکھری ہوئی ہیں۔ ایک ہاتھ آسمان کی طرف بلند ہے، دوسرا ایک معصوم بچے کی اُنگلیوں کو گرفت میں لئے ہوئے ہے۔ ۔ ۔ ۔

یکایک بچہ اُس کی طرف دیکھتا ہے اور اُسکا نازک دل "دعا" کے سینہ میں جاکر دھڑکنے لگتا ہے۔

دعا آسمانوں کی طرف دیکھکر ایک ایسی "آہ" بھرتی ہے کہ قدم زمین سے اُٹھ جاتے ہیں اور جسم ہوا پر اڑنے لگتا ہے۔ ۔ ۔ ۔ آسمان یہ دیکھ کر کانپنے لگتا ہے۔ کانپتے کانپتے ایک جگہ سے شق ہو کر ایک تجلی زار دریچہ ظاہر کرتا ہے۔ جسکے اندر "قضا و قدر" کا مطرب استقبالی ترانہ بلند کرتا ہوا نظر آتا ہے۔ ۔ ۔ ۔"

"دُعا" اس دریچہ میں ڈوب جاتی ہے۔ ۔ ۔ ۔" اور "مطرب قضا و قدر" کی قوت نغمہ وساز کو اپنی دردبھری صداؤں سے کچھ اس طرح گھیر لیتی ہے کہ اُسکے باجوں سے "دعا" ہی کی آواز نکلنے لگتی ہے!! ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

## رحمت

جنت کے ایک بلند چشمہ کے قریب، پھولوں کے بستر پر ایک نازنین محوِ خواب ہے۔ ۔ ۔ ۔ الوان و افکار سے گنگا جمنی تار آئے ہیں اور اُس کے سینہ میں ڈوبے ہوئے ہیں۔

یہ تار تمام انسانوں کے دلوں سے وابستہ ہیں اور ان تاروں کے سلسلہ میں ایک عالم کے دلوں کا اس سے رشتہ ہے جب مصائب کی شدت سے کسی کا دل دھڑکنے لگتا ہے تار جو اُس کے دل میں ہے جنبش میں آجاتا ہے تار ہلتے ہی رحمت کا سینہ کانپنے لگتا ہے۔ ۔ ۔ ۔ ۔

وہ گھبرا کر اُٹھتی ہے . . . . اور چشم زدن میں مصیبت زدہ تک پہنچکر اپنی زلفیں اس کے شانوں پر کچھ اس طرح پریشان کر دیتی ہے کہ وہ ایک عجیب سکون محسوس کرتا ہے اور پلک مارتے ہی میٹھی نیند سو جاتا ہے۔

## سازش

ایک ناجائز طور سے حاملہ عورت بچہرہ وحشتناک اختلاج میں غرق حمل پوشیدہ رکھنے کے خبط میں دیوانی . . . ہر چند بشاش بننا چاہتی ہے۔ مگر رگ رگ میں اترا ہوا خوف پژمردہ ہی رکھتا ہے اور دھڑکتا ہوا دل مطمئن ہونے نہیں دیتا۔

وہ ایک مطلق خاموشی ایک کامل سناٹے کی جویا رہتی ہے۔ اُس کی روح تاریک گوشوں اور پوشیدگیوں سے لبریز خلوتوں کی تشنہ رہتی ہے۔

ہر صدا، خواہ وہ نغمۂ شادی ہی کیوں نہ ہو اُسے اس قدر پریشان کر دیتی ہے جس طرح دیہاتی چوکیداروں کی بھیانک اور گرجتی ہوئی آوازیں آدھی رات کے وقت شیر خوار بچوں کو، روز روشن اُسے اس طرح ڈراؤنا معلوم ہوتا ہے جیسا بھوتوں کے قائل کو بھری برسات کی سیاہ رات میں "گھنا جنگل"

رفتہ رفتہ اسکا خوف اس درجہ ترقی کر جاتا ہے کہ ایک شب جبکہ وہ خیالات میں غرق اپنے بستر پر لیٹی ہوئی ہے کہ اُسے دفعتاً "کھانسی" آتی ہے، کھانسی آتے ہی اُس کا رنگ متغیر ہو جاتا ہے اور یہ خیال کر کے کہ محلہ میں اُس کی آواز سن لی گئی۔ ایک چیخ مارتی ہے اور بیہوش ہو جاتی ہے . . . .

## محبّت

جھٹپٹا وقت ہے، سانولی صورت والی ملکہ (شام) دراز زلفوں کے ساتھ آبنوس کے تخت پر جلوہ افروز ہے۔

دن کا شور بالین سکوت پر سر رکھ چکا ہے، خاموشی کے فرمان جاری ہو چکے ہیں، ہر چیز آرام کا "تصوّر" کر رہی ہے اور ہر شے سے ایک التجائے غنودگی "ٹپکتی ہے"۔ دریا ٹھہر ٹھہر کر بہ رہے ہیں، ہوا آہستہ آہستہ چل رہی ہے جس سے دل میں ایک گداز پیدا ہوتا ہے مغرب کی طرف شفق نے سنہری وادیاں، زریں پہاڑ اور گنگا جمنی دریا بنائے ہیں منجمد

حجر تاریکی میں لپٹے ہوئے خاموش کھڑے ہیں.... گویا کچھ سوچ رہے ہیں.....
اِس عالم سکون و خاموشی میں ایک نہایت قبول صورت پاک نفس لڑکی آبادی سے منزلوں دُور ببولوں کی گھنیری چھاؤں میں، دریا کے کنارے پاؤں لٹکائے خاموش بیٹھی ہے۔ لباس ماتمی ہے۔ سر جھکا ہوا ہے۔
رُک رُک کر بہنے والی ندی اُسے درد بھرے راگ سنا رہی ہے، موجیں آہستہ آہستہ آتی ہیں اور اس غریب کے قدم چوم چوم کر کراہتی ہوئی گذر جاتی ہیں۔
"محبت" ہوا کے ہر نرم جھونکے پر آہ سرد کھینچتی ہے...... اور چپ ہو جاتی ہے اور کراہتی ہوئی لہریں اپنے گرم آنسوؤں کے چند قطرے ٹپکا دیتی ہے...." یہاں تک کہ آدھی رات آجاتی ہے۔
آخر کار روتے روتے یہ ناتجربہ کار لڑکی دریا میں کود پڑتی ہے...." اور ڈوب کر ایک ایسا سمندر بن جاتی ہے جو قیامت کے بعد بھی خشک نہیں ہو سکتا۔ جس کی ہر لہر ایک آہ اور ہر حباب ایک دھڑکتا ہوا دل ہو جاتا ہے"...

# جوانی

بادلوں سے لدی ہوئی طوفانی رات میں ایک بدمست ملکہ کڑک اور چمک کی باگیں ہاتھ میں لئے بجلی کے خزانوں کا معائنہ کر رہی ہے۔
زلزلے آ آ کر قدم چومتے ہیں۔ آندھیاں اُٹھ اُٹھ کر سر پر چنور کرتی ہیں، چھالوں کی ٹیک تلووں سے آنکھیں ملتی ہے درد کی چمک راستہ دکھاتی ہے، خمار آنکھیں بند کئے ساتھ ساتھ ہے۔ مدہوشی جلو میں۔
دورانِ رفتار میں اگر پہاڑ پر قدم رکھتی ہے پہاڑ پارہ پارہ ہو جاتا ہے۔ اگر فولاد پاؤں سے مس ہو جاتا ہے تیزاب ہو کر اُبلنے لگتا ہے اگو آنکھیں بند ہیں پھر بھی بجلی کی رفتار سے منزلیں طے کر رہی ہے۔

# خوشامد

جھوٹے موتیوں کا ایک نہایت چمکتا ہوا ہار ہے جسے خوشنما الفاظ پیش کرتے ہیں۔ جو سچا ہار سمجھ کر پہن لیتا ہے اُس کا دم گھٹنے لگتا ہے، عرق انفعال پیشانی سے ٹپک ٹپک کر سر پہ سہرا باندھتا ہے اور خونچکاں آنسو پھول برساتے ہیں!!

# عابدِ شب زندہ دار

عابدِ شب زندہ دار نے آدھی رات گذرتے ہی اپنی آنسوؤں سے لبریز آنکھیں آسمان کی طرف اٹھائیں . . . اور نگاہیں فضا میں پیوست ہو گئیں . . . . شاہدِ بزمِ حقیقت کی محفل کے پردے جنبش میں آ گئے۔

رات گذرتی رہی . . . شب زندہ دار کا دل ہلا گیا . . . اور آنکھیں بلندیوں کی طرف جمی رہیں . . .

صبحِ کاذب آ گئی . . . . . . تاروں میں لرزہ پیدا ہوا ، چاند ڈوبنے لگا . . . . . . '

طالبِ دیدار کی اضطراب اور گہری ہوئی . دور تک پہنچی یہاں تک کہ صبح صادق ہنستی ہوئی آئی . . .

اور اس کے آتے ہی جتنے پردے تھے سب یکبارگی اٹھ گئے . . . .

صرف ایک نہایت باریک سا ریشمی پردہ باقی رہ گیا . . . -

حُسنِ حقیقی فضا کو چاک کرتا ہوا آیا اور رونے والے کے آنسوؤں میں جھلکنے لگا . . . . . .

# "حُسن" کیا ہے ؟

انسانی پیکر میں جلوۂ دوست کی جھلک ، فانی پنکھڑی پر سرمدی نقاشی ، تاریک گرہ پر قندیلِ حقیقت کی چھوٹ ، صحرائے ہستی کے ریشوں میں روحانی نغمہ ،

پہاڑوں کو پگھلا دینے والی لَو ، روحوں کو تڑپا دینے والا جذبہ ، فولاد کو پانی کر کے بہا دینے والی حرارت سکون کو اضطراب سے بدل دینے والا پرتو ۔

چلتی ہوئی تلوار ، لپکتا ہوا کوندا ، بھڑکتا ہوا شعلہ ، تڑپتی ہوئی بجلی . . . . . .

# حُسن کا دُوسرا رُخ

کون کہتا ہے "حسن ایک ملائم شے ہے، ایک نازک پنکھڑی ہے"؟

کون مدعی ہے کہ "حسن دل خوش کن اور مسرت بخش ہے"؟

کس کا قول ہے کہ "حُسن سراسر تفریح اور ہمہ تن سرور ہے"

یہ دعویٰ غلط !! اور کس قدر غلط !!!

جب میں آراستہ بازاروں کی سیر میں مصروف ہوتا ہوں، جب میں شاداب باغوں میں تفریح کرتا ہوں، جب میں ریلوے اسٹیشن پر ٹہلتا ہوں، جب میں صبح کو دریا کے کنارے کنارے دور تک نکل جاتا ہوں ...... تو میں بہت بشاش ہوتا ہوں، میری ہستی مسرت سے لبریز ہوتی ہے، میری آنکھیں صاف ہوا سے روشن ہوتی ہیں اور میں اُس وقت بہت مطمئن ہوتا ہوں ...... کہ یکایک اس تفریح و مسرت کا قاتل، اُس لطف و سکون کا دشمن، ایک "خوبصورت" چہرہ نظر آتا ہے، .....

جس پر نگاہ پڑتے ہی میرا تمام اطمینان "اضطراب" سے بدل جاتا ہے میرا منضبط نظامِ تنفس ٹھنڈی سانسوں میں تبدیل ہو جاتا ہے، اور میرا ٹھہرا ہوا دل تہ و بالا ہو جاتا ہے۔ ہوا اس کے رخساروں کو چھوتی ہوئی آتی ہے۔ اور میری روح کو درد سے معمور کر دیتی ہے، اور کوئی شے میری تپلیوں کو تراشتی ہوئی دل کے اندر اُتر جاتی ہے ....

کیا اسی کا نام "نرمی و تفریح" ہے؟

# عِشق

محبت کے طوفانی سمندر کی سب سے اونچی موج، سوز و گداز کی نے کا سب سے بلند نغمہ، خارستانِ اضطراب و کشمکش کا سب سے بڑا کانٹا، چھالوں کی تپک کا جوہر، سوز و گداز کی رُوح، سوزش و شورش کا ست۔

جنون کے ارگن کا گرجتا ہوا نالہ۔ زہر ہلاہل کا چھلکتا ہوا پیالہ۔

تکلیف میں جہنم کے ساتویں طبقہ کا "صدر آتشدان"

راحت میں فردوس بریں کا بہترین چشمہ۔

کتاب فنا کا پہلا ورق۔ دفتر حیات ابدی کا آخری باب،

خودداریاں سلب کرنے والا آلہ، نظام ہستی بدل دینے والا انقلاب، پہاڑ اڑا دینے والی بارود، دل و دماغ کو تلاطم میں لانے والا زلزلہ، فراغت کی مشت خاک کو اڑا دینے والی آندھی، دنیائے عافیت کی وبا صحرائے امن کا رہزن، بحر غم کا سفید طوفانی کف۔ محشرستان آرزو کا شاہد حقیقی، دنیائے تمنا کا فرمانروا، آسمانوں پر چڑھا دینے والا زینہ، قبروں میں اتار دینے والا رعشہ۔ استقلال کا حاکم۔ دربار حسن کا گدا۔

دل کا غنی، بات کا دھنی، قول کا پورا، دھن کا پکا، ارادوں کا مضبوط۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ روحانی اثرات کی بہترین تشریح "حسن کے سوال کا پورا پورا جواب۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔"

## صداقت

"گلے میں فردوس کے پھولوں کا ہار ڈالے تنفس سے فضا کو گلستاں کئے ہوئے "زندہ کلام کی مالک"

۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ایک حور، بلور کے شفاف تخت پر سادگی کے ساتھ، نیچرل طریقہ سے، بے جھجک بیٹھی ہے

چہرہ سے دلیری، خلوص، اور صفائی ٹپک رہی ہے، عارض نور باطن سے درخشاں ہیں۔ تخت میں نہ جواہر جڑے ہیں نہ موتی۔ لباس فاخرہ ہے، نہ زریں، سامان پر تکلف ہے نہ نمائشی۔

ہر شے صاف اجلی اور سادہ۔ ہر چیز مناسب درست اور دلکش۔

پیشانی شکنوں سے پاک۔ زبان لڑکھڑاتی آواز میں گفتگو کرنے سے نابلد۔ چہرہ شرمندگی کے اثرات سے اجنبی۔ لب کانوں میں باتیں کرنے سے ناآشنا۔

جب "صداقت" باتیں کرنے کے لئے لبوں کو جنبش دیتی ہے، رحمت کے فرشتے اُڑتے ہوئے آتے ہیں اور پروں سے اُس کے سر پر سایہ کر لیتے ہیں۔ اور جب متبسم ہوتی ہے۔ جنت کے پھول کھل جاتے ہیں۔۔۔

# قناعت

غیور، خاموش، متدین، خود دار، مطمئن اور خوبصورت شاہزادی، چہرہ اطمینان کلّی کا مرکز، دل فراغت تامہ کا سرمایۂ ناز، پیشانی طمانیت خاطر کا سرچشمہ.......

"جبیں" کی سادگی پکار پکار کر کہہ رہی ہے کہ مجھ پر "حرص" کی شکن کبھی نہیں پڑی، چہرہ کے خط و خال باوازِ بلند بیان کر رہے ہیں کہ ہم میں شکلیں مسخ کر دینے والی "طمع کا منحوس پرتو کبھی نہیں اُترا"

مٹھیاں بند ہیں، گویا مُسکرا مُسکرا کر ظاہر کر رہی ہیں کہ "ان ہاتھوں پر "دستِ سوال" کا اطلاق کبھی نہیں ہوا...
سامنے کچھ مٹی کے برتن رکھے ہیں......... اور پشت کی طرف جواہرات سے آراستہ سونے کے ظروف......

قناعت اپنے "مٹی" ہی کے برتنوں میں اس قدر مستغرق ہے کہ سونے کے ظروف مڑ کر بھی نہیں دیکھتی۔

# امید

بحرِ ہستی جمنے لگا تھا۔ ساحل اُداس ہو گیا تھا۔ موجیں بلند ہونے سے مایوس ہو گئی تھیں۔ لہریں بے حس پڑے پڑے سو گئی تھیں۔ کائی نے اپنی چادر اُڑھا دی تھی.................."

کہ یکایک لبِ ساحل ایک عیسیٰ نفس خاتون متبسم چہرہ کے ساتھ آئی اور ٹہلنے لگی..........."

تبسم کی ضیا بجلی بن کر دوڑی، کائی میں آہستہ آہستہ لرزہ پیدا ہوا........ "اُمید" اور قریب آئی، کائی دفعتاً پاش پاش ہو گئی۔ دھارے نے کروٹ بدلی۔ لہریں جاگ اٹھیں۔ دریا کے سینے نے سانس لی۔ حبابوں نے

آنکھیں کھولیں۔
زلفوں کے عکس نے سطحِ آب پر زندگی کی لہر دوڑا دی ...... دھارے نے سر اٹھایا ......
گنگناتا ہوا "امید" کے قدموں کے پاس آیا اور لعل اُگلنے لگا ....

## طلسم تخیل

جھکے ہوئے تاروں سے ایک روشنی چلی، فضا کو جلاتی ہوئی آئی اور میرے سینے میں جذب ہوگئی ....
صبح ہوتے ہی وہ روشنی میرے سینے سے باہر آئی، بلند ہوئی اور آفتاب کی کرنوں میں پیوست ہوگئی .... کرنوں سے چلی اور دریا کی لہروں میں نہانے لگی ...... دریا سے باہر آئی باغ میں گئی، اور نازک نازک کلیوں میں چھپ گئی۔ کلیاں مسکرانے لگیں ........
کلیوں کو چٹکاتی ہوئی پھر میرے نزدیک آئی اور میری روح کو آہستہ سے چھو کر تمام کائنات میں پھیل گئی ..........
اس تماشے نے ثابت کر دیا کہ مجھ میں اور مظاہرِ قدرت میں صرف ایک ہی روح ہے جو دورہ کیا کرتی ہے۔ میں کائنات میں جذب ہوں اور کائنات مجھ میں۔
یہ عجیب بات ہے کہ کشتی دریا میں غرق ہے اور دریا کشتی میں ڈوبا ہوا ہے !!

## نوجوان بیوہ اور طویل رات

کہوں کس سے میں کہ کیا ہے شبِ غم بری بلا ہے + مجھے کیا برا تھا مرنا اگر ایک بار ہوتا
نصف شب آتے ہی بیوہ کا ٹوٹا ہوا دل دھڑکنے لگا ........ آنسو آنکھوں میں بھر آئے اور برسنے لگے۔